

# انتخاب

# پیامِ مشرق

منظوم اُردو ترجمہ

مترجمہ

فیض احمد فیض



انتخاب

# پیامِ مشرق

منظوم اُردو ترجمہ

مترجمہ

فیض احمد فیضؔ



نیشنل کمیٹی برائے صد سالہ تقریبات ولادت علامہ محمدؐ اقبالؒ

اِقبال اکادمی پاکستان

۹۰ - بی - ۲ - گلبرگ ۳ ○ لاہور

ناشر : ڈاکٹر محمد معزالدین
ڈائرکٹر : اقبال اکادمی پاکستان
۹۰ بی - ۲ گلبرگ نمبر ۳ لاہور

مطبع : رپن پرنٹنگ پریس لمیٹڈ
باہتمام مرزا محمد صادق
۴ - لیک روڈ لاہور

طبع اول : ۱۹۷۷

تعداد : ۱۱۰۰



علّامہ محمّد اِقبالؒ

(۱۸۷۷ــــ۱۹۳۸)

# فہرست

# پیش لفظ

آج سے چند ماہ پیشتر جب مجھ سے پیام مشرق کا منظوم ترجمہ کرنے کی فرمائش کی گئی تھی تو کافی پس و پیش کے بعد میں نے اس کی تعمیل اس لیے قبول کرلی کہ اول تو اس بہانے سے کافی زمانے کے بعد پیام مشرق جیسے مجموعۂ حسن و خوبی کے بالاستیعاب مطالعہ کی سعادت حاصل ہو سکے گی اور دوم ترجمہ اچھا برا جیسا بھی ہو اُن پرستاران اقبال کی جو فارسی زبان سے نا آشنا ہیں ، اس کتاب کے افکار و معانی تک کچھ نہ

کچھ رسائی ضرور ہو سکے گی ۔ اُردو اور فارسی میں قربت کے باوجود اظہار و آہنگ کے پیرائے کافی مختلف ہیں ۔ فارسی زبان کو تراکیب اور مشتقات کی وجہ سے اجمال و اختصار کی جو سہولتیں حاصل ہیں وہ اُردو میں موجود نہیں اس لیے اگر ترجمہ میں مفہوم اور معانی کے علاوہ اوزان و قوافی اور اصوات و آہنگ میں بھی اصل سے تطابق کی سعی کی جائے تو کافی دقتیں پیش آتی ہیں ۔ اس لیے میں نے اس انتخاب میں انھیں منظومات پر اکتفاء کی ہے جن میں یہ التزام کسی حد تک ممکن تھا بلکہ ان میں بھی جو اشعار میری گرفت میں نہیں آسکے میں نے حذف کر دیے ہیں ۔ اس کے باوجود مجھے بہت سے تراجم سے تشفی نہیں ہے اس لیے ان صفحات میں اگر کوئی خوبی ہے تو وہ علامہ کی دین ہے اور جو نقائص وہ میرا عجزِ کلام ۔ اس تالیف کو میں نے اشاعت کے لیے پیش کرنے کی جسارت

اس امید میں کی ہے کہ شاید آنے والے دنوں میں مجھ سے بہتر سخنور اس میں اصلاح و اضافہ کر سکیں۔

گماں مبر کہ بپایاں رسید کارِ مغاں

ہزار بادۂ ناخوردہ در رگِ تاک است

مسودے کی تیاری میں اُستادِ محترم صوفی تبسم کی ہدایت و راہنمائی اور اپنے رفقاء شیر محمد حمید اور اعجاز حسین بٹالوی کی امداد و اعانت کے لیے احسان مند ہوں۔

فیض احمد فیض

۲

دلِ من روشن از سوزِ درون است
جهاں بیں چشمِ من از اشکِ خون است
ز رمزِ زندگی بیگانہ تر باد
کسے کو عشق را گوید جنون است

۳

بباغاں بادِ فروردیں دہد عشق
براغاں غنچہ چوں پرویں دہد عشق
شعاعِ مہرِ او قلزم شگاف است
بماہی دیدۂ رہ بیں دہد عشق

۲

منور دل مرا سوزِ دروں سے
جہاں بیں آنکھ میری اشکِ خوں سے
وہ رمزِ زندگی سے بے خبر ہے
جو سمجھے عشق کو یکساں جنوں سے

۳

چمن میں عشق سے بادِ بہاراں
کرے صحرا کو غنچوں سے چراغاں
دکھائے راہ ماہی کو تہِ آب
شعاعوں سے کرے لہریں فروزاں

۵

به برگِ لاله رنگ آمیزیٔ عشق
بجانِ ما بلا انگیزیٔ عشق
اگر این خاکدان را واشگافی
درونش بنگری خونریزیٔ عشق

۶

درین گلشن پریشان مثلِ بویم
نمی‌دانم چه می‌خواهم، چه جویم
برآید آرزو یا برنیاید
شهیدِ سوز و سازِ آرزویم

## ۵

گلِ لالہ میں رنگ آمیزیٔ عشق
مرے دل میں بلاانگیزیٔ عشق
اگر اس خاکداں کا سینہ چیرو
وہاں بھی پاؤ گے خوں ریزیٔ عشق

## ۷

میں گلشن میں پریشاں مثلِ بو ہوں
نہ جانے کیوں؟ یہ محوِ جستجو ہوں
بر آئے آرزو یا بر نہ آئے
شہیدِ سوز و سازِ آرزو ہوں

۹

سحر می گفت بلبل باغبان را
درین گل جز نهالِ غم نگیرد
به پیری می رسد خارِ بیابان
ولے گل چوں جواں گردد بمیرد

۱۱

نواے عشق را ساز است آدم
کشاید راز و خود راز است آدم
جہاں او آفرید، ایں خوب تر ساخت
مگر با ایزد انباز است آدم

۹

سحر کہتی تھی بلبل باغباں سے
یہاں بس غم کا بوٹا بارور ہے
بہت جیتا ہے یاں خارِ بیاباں
حیاتِ گل نہایت مختصر ہے

۱۱

نوائے عشق کا ہے ساز آدم
وہ کھولے راز ، ہے خود راز آدم
جہاں کو وہ بنائے ، یہ سجائے
خدا کا تو نہیں ہمباز آدم؟

## ۱۳

دلا نارائیِ پروانه تاکے
نگیری شیوهٔ مردانه تاکے
یکے خود را بسوزِ خویشتن سوز
طوافِ آتشِ بیگانه تاکے

## ۱۶

به یزدان روزِ محشر برهمن گفت
فروغِ زندگی تابِ شرر بود
ولیکن گر نرنجی با تو گویم
صنم از آدمی پائنده تر بود

## ۱۳

دلا محرومیٔ پروانہ کب تک
یونہی بے شیوۂ مردانہ کب تک
اب اپنی آگ میں بھی جل کے دیکھو
طوافِ آتشِ بیگانہ کب تک

## ۱۶

برہمن نے کہا محشر میں رب سے
یہ جینا تو فقط رقصِ شرر تھا
میں سچ کہہ دوں، بُرا گر تو نہ مانے
ترے بندے سے بُت پائندہ تر تھا

## ۱۷

صبح اخترِ اے تیز گام گذشتی
مگر از خوابِ ما بیزار رفتی
من از ناآگہی گُم کرده راهم
تو بیدار آمدی ، بیدار رفتی

## ۱۸

تہی از ها و هو میخانه بودے
گِلِ ما از شرر بیگانه بودے
نبودے عشق و این هنگامۂ عشق
اگر دل چون خرد فرزانه بودے

## ۱۷

تو گزرا تیز گام اے اخترِ صبح
سرھانے سے مرے بیزار گزرا
میں رہ میں کھو گیا غفلت سے اپنی
تو بیدار آیا اور بیدار گزرا

## ۱۸

تہی از ھا و ھو میخانہ ھوتا
تپش سے تن مرا بیگانہ ھوتا
نہ ھوتا عشق اور ھنگامۂ عشق
جو دل مثلِ خرد فرزانہ ھوتا

## ۲۱

شنیدم در عدم پروانه می‌گفت
دمے از زندگی تاب و تبم بخش
پریشاں کن سحر خاکسترم را
ولیکن سوز و سازِ یک شبم بخش

## ۲۵

سحر در شاخسارِ بوستانے
چه خوش می‌گفت مرغِ نغمه‌خوانے
برآور هر چه اندر سینه داری
سرودے ، نالهٔ ، آہے ، فغانے

## ۲۱

یہ پروانہ عدم میں کہہ رہا تھا
مجھے تابندگی کا راز دے دے
بکھر جائے سحر کو راکھ میری
مگر شب بھر کا سوز و ساز دے دے

## ۲۵

سحرگہ ایک شاخِ بوستاں پر
یہ گاتا تھا کوئی مرغِ نواگر
کوئی نغمہ ہو یا آہ و فغاں ہو
سنا دے جو بھی ہے سینے کے اندر

## ۲۶

ترا یک نکتهٔ سربسته گویم
اگر درسِ حیات از من بگیری
بمیری ، گر به تن جانے نه‌داری
وگر جانے به تن داری ، نمیری

## ۲۸

ترا از خویشتن بیگانه سازد
من آن آبے طربناکے ندارم
ببازارم مجو دیگر متاعے
چو گل جز سینهٔ چاکے ندارم

## ۲۶

بتاؤں میں تمھیں اک نکتۂ راز
جو سرِّ زندگی مجھ سے سنو گے
اگر بے جاں ہے تن تو مُردنی ہے
اگر تن میں ہے جاں ، زندہ رہو گے

## ۲۸

تجھے جو آپ سے بیگانہ کر دے
نہیں رکھتا میں وہ آبِ طربناک
مرے بازار کی دولت یہی ہے
مثالِ گُل ، یہ میرا سینۂ چاک

۳۲

جہاں یا رب چه خوش ہنگامه دارد
همه را مستِ یک پیمانه کردی
نگه را با نگه آمیز دادی
دل از دل، جاں ز جاں بیگانه کردی

۴۱

نه پیوستم دریں بستانسرا دل
ز بندِ این و آں آزاده رفتم
چو بادِ صبح گردیدم دمے چند
گلاں را آب و رنگے داده رفتم

## ۳۲

جہاں میں ہے عجب ہنگامہ یارب
سبھی مست ایک جامِ ارغواں سے
نگاہوں سے تو ملتی ہیں نگاہیں
جدا ہے دل سے دل اور جاں ہے جاں سے

## ۴۱

نہ میں نے اس چمن میں دل لگایا
نہ این و آں کی بندش میں رہا میں
مثالِ بادِ صبح آیا میں پل بھر
گلوں کو رنگ دے کر چل دیا میں

## ۴۶

گدائے جلوه رفتی بر سرِ طور
که جانِ تو ز خود نامحرمی هست
قدم در جستجوے آدمی زن
خدا هم در تلاشِ آدمی هست

## ۵۳

ز رازی معنیِ قرآن چه پرسی
ضمیرِ ما بآیاتش دلیل است
خرد آتش فروزد ، دل بسوزد
همیں تفسیرِ نمرود و خلیل[۴] است

### ۴۶

تو جلوہ ڈھونڈنے پہنچا سرِ طور
کہ اپنے سے تجھے نامحرمی ہے
ذرا بڑھ کر تلاشِ آدمی کر
خدا کو بھی تلاشِ آدمی ہے

### ۵۳

نہ پوچھ حضرتِ رازی سے معنیِ قرآں
کہ میری ذات ہے خود اس کی آیتوں پہ دلیل
خرد سے آگ بھڑکتی ہے، دل سلگتے ہیں
یہی ہے قصۂ نمرود اور حدیثِ خلیل[۴]

## ۵۴

من از بود و نبودِ خود خموشم
اگر گویم که هستم خود پرستم
ولیکن این نوائے سادهٔ کیست
کسے در سینه می گوید که هستم

## ۵۵

ز من با شاعرِ رنگیں بیاں گوے
چه سود از سوز اگر چوں لاله سوزی
نه خود را می گدازی ز آتشِ خویش
نه شامِ دردمندے برفروزی

## ۵۴

میں ہوں بھی یا نہیں ہوں، کیا کہوں میں
میں ہوں، خود آپ کیا دعویٰ کروں میں
مگر ہے یہ نوائے سادہ کس کی
کوئی کہتا ہے سینے میں کہ ہوں میں

## ۵۵

یہ کہہ دو شاعرِ رنگیں بیاں سے
عبث ہے تو مثالِ لالہ سوزاں
نہ اس آتش میں تو خود ہی جلا ہے
نہ روشن اس سے شامِ دردمنداں

## ۵۹

تو ای شیخِ حرم شاید ندانی
جهانِ عشق را هم محشرے هست
گناه و نامه و میزان ندارد
نه او را مسلمے نے کافرے هست

## ۶۰

میارا بزم بر ساحل که آنجا
نوای زندگانی نرم خیز است
بدریا غلط و با موجش درآویز
حیاتِ جاودان اندر ستیز است

۵۹

تو اے شیخِ حرم مانے نہ مانے
جہانِ عشق کا اپنا ہے محشر
یہاں اعمال نامہ ہے نہ میزاں
یہاں کوئی مسلماں ہے نہ کافر

۶۰

نہ کر ساحل پہ تو منزل کہ اس جا
نوائے زندگانی نرم تر ہے
لپٹ جا موج سے دریا میں جا کر
حیاتِ جاوداں اندر خطر ہے

## ۶۴

مگو از مدعاے زندگانی
ترا بر شیوه‌هاے او نگه نیست
من از ذوقِ سفر آنگونه مستم
که منزل پیشِ من جز سنگِ ره نیست

## ۶۵

مپرس از عشق و از نیرنگیِ عشق
بهر رنگے که خواهی سر برآرد
درونِ سینه بیش از نقطهٔ نیست
چو آید بر زبان پایان ندارد

## ٦٤

نہ کہہ کہ مقصد و مقصودِ زندگی کیا ہے
کہ اس کی رمز و ادا پر تری نگاہ نہیں
وہ مستِ ذوقِ سفر ہوں ، مرے لیے منزل
ملے جو راہ میں، جز ایک سنگِ راہ نہیں

## ٦٥

عجب ہے عشق اور نیرنگیِ عشق
یہ سو سو رنگ میں جلوہ دکھائے
اگر دل میں رہے تو ایک نقطہ
ہے بے پایاں اگر کہنے میں آئے

## ۶۶

مشو ای غنچهٔ نورسته دلگیر
ازین بستان‌سرا دیگر چه خواهی
لبِ جو، بزمِ گل، مرغِ چمن سیر
صبا، شبنم، نوای صبحگاهی

## ۶۹

بمرغانِ چمن همداستانم
زبانِ غنچه‌های بی‌زبانم
چو میرم با صبا خاکم بیامیز
که جز طوفِ گلان کاری ندانم

## ٦٦

نہ ہو دلگیر اے نو رستہ غنچے
تجھے اس گلستان میں چاہیے کیا
لبِ جو ، سبزہ و بزمِ عنادل
صبا ، شبنم ، ترانہ صبحِ گل کا

## ٦٩

چمن میں ہمزبانِ طائراں ہوں
زبانِ غنچہ ہائے بے زباں ہوں
صبا میں میری مٹی کو ملا دو
کہ میں سرگشتۂ طوفِ گُلاں ہوں

۷۱

تو خورشیدی و من سیّارهٔ تو
سراپا نورم از نظّارهٔ تو
ز آغوشِ تو دورم ناتمامم
تو قرآنی و من سیپارهٔ تو

۷۳

دماغم کافرِ زنّاردار است
بتان را بنده و پروردگار است
دلم را بین که نالد از غمِ عشق
ترا با دین و آئینم چه کار است

۷۱

تُو خورشید اور میں سیّارہ تیرا
مجھے روشن کرے نظّارہ تیرا
میں تجھ سے دور رہ کر نامکمل
کہ تو قرآں ہے میں سیپارہ تیرا

۷۳

ہے زنّاری دماغِ کافر اپنا
پجاری ہے مگر بت کا خدا ہے
مرا دل دیکھ، دردِ عشق کو دیکھ
مرے مذہب سے تجھ کو کام کیا ہے

۷۵

ز انجم تا به انجم صد جهان بود
خرد هر جا که پر زد آسمان بود
و لیکن چون بخود نگریستم من
کران بیکران در من نهان بود

۷۶

بپاے خود مزن زنجیرِ تقدیر
تهِ این گنبدِ گردان رہے هست
اگر باور نداری، خیز و دریاب
که چون پا وا کنی جولانگہے هست

۷۵

ز انجم تا بہ انجم سو جہاں تھا
خرد جس جا بھی پہنچی آسماں تھا
مگر جب میں نے اپنے دل میں جھانکا
کرانِ بیکراں مجھ میں نہاں تھا

۷۶

تقدیر کو ہرگز نہ بنا پاؤں کی زنجیر
یہ گنبدِ گرداں کوئی زنداں تو نہیں ہے
باور نہیں گر تجھ کو تو اٹھ پاؤں ذرا کھول
چلنے کے لیے تیرے فقط راہ یہیں ہے

## ۸۴

نه افغانیم و نے ترک و تتاریم
چمن زادیم و از یک شاخساریم
تمیزِ رنگ و بو بر ما حرام است
که ما پروردهٔ یک نوبهاریم

## ۸۵

دلِ من! اے دلِ من!! اے دلِ من!!!
یمِ من، کشتیِ من، ساحلِ من!
چو شبنم بر سرِ خاکم چکیدی؟
و یا چوں غنچه رستی از گلِ من؟

۸۳

نہ ہم افغان نہ ہم ترک و عرب ہیں
کہ ہم اولاد ہیں اک ہی چمن کے
تمیزِ رنگ و بو ممنوع ہم کو
کہ پالا ہے ہمیں اک فصلِ گل نے

۸۵

مرے دل ! اے مرے دل ! ! اے مرے دل ! ! !
مرے یم ، میری کشتی ، میرے ساحل
تو میری خاک پر برسا جوں شبنم
کہ غنچے کی طرح پھوٹا تو از گِل

## ۸۶

چه گویم نکتهٔ زشت و نکو چیست
زبان لرزد که معنی پیچدار است
برون از شاخ بینی خار و گل را
درونِ او نه گل پیدا نه خار است

## ۹۶

دلِ بیباک را ضرغام، رنگ است
دلِ ترسنده را آهو پلنگ است
اگر بیمے نداری بحر صحراست
اگر ترسی بهر موجش نهنگ است

۸۶

زباں لرزے کہ پیچیدہ ہے نکتہ
میں تجھ سے کیا کہوں ہے نیک و بد کیا
بظاہر شاخ پر ہیں خار و گل بھی
پہ شاخ اندر نہ گل نے خار پیدا،

۹۶

دل ہو بیباک تو رُوباہ نظر آئے شیر
کوئی بُزدِل ہو تو آہو بھی نظر آئے پلنگ
خوف گر دل میں نہیں، بحر ہے مثلِ صحرا
ڈر سے لرزاں ہو تو ہر موج ہے مانندِ نہنگ

۹۷

ندانم باده ام یا ساغرم من
گهر در دامنم یا گوهرم من
چنان بینم چو بر دل دیده بندم
که جانم دیگر است و دیگرم من

۱۰۰

چو در جنّت خرامیدم پس از مرگ
بچشمم این زمین و آسمان بود
شکے با جانِ حیرانم درآویخت
جهان بود آن که تصویرِ جهان بود

۹۷

نہ جانے میں ہوں بادہ یا کہ ساغر
گہر دامن میں ہے یا خود ہوں گوہر
نگہ ڈالوں جو دل پر یوں نظر آئے
کہ میری جاں دگر ہے میں ہوں دیگر

۱۰۰

خراماں خلد میں تھا بعدِ مُردن
نگہ سوے زمین و آسماں تھی
یکایک آلیا اِس شک نے دل کو
جہاں تھا وہ کہ تصویرِ جہاں تھی

## ۱۰۲

چسان ای آفتابِ آسمان گرد
بایں دوری بچشمِ من درآئی ؟
بخاکی واصل و از خاکدان دور !
تو ای مژگان گسل آخر کجائی ؟

## ۱۰۳

تراش از تیشهٔ خود جادهٔ خویش
براهِ دیگران رفتن عذاب است
گر از دستِ تو کارِ نادر آید
گناہے هم اگر باشد ثواب است

## ۱۰۲

یہ کیسے ہے کہ خورشیدِ فلک گرد
بہت دور اور آنکھوں کے میاں ہے
ہے خاکی کے قریں اور خاک سے دور
تو مژگاں سوز! کس جا ہے کہاں ہے؟

## ۱۰۳

خود اپنے ہاتھ سے تو اپنی راہ پیدا کر
کسی کی راہ پہ چلنا عذاب ہوتا ہے
کیا ہے کارِ نمایاں کوئی اگر تو نے
گناہ بھی ہو تو کارِ ثواب ہوتا ہے

## ۱۱۲

دلِ من رازدانِ جسم و جان است
نه‌پنداری اجل بر من گران است
چه غم گر یک جهان گم شد ز چشمم
هنوز اندر ضمیرم صد جهان است

## ۱۱۶

دلِ من بے قرارِ آرزوئے
درونِ سینهٔ من هائے و هوئے
سخن اے همنشیں از من چه خواهی
که من با خویش دارم گفتگوئے

۱۱۲

مرا دل رازدارِ جسم و جاں ہے
نہ سمجھو تم اجل مجھ پر گراں ہے
جو کھویا اک جہاں میں نے تو کیا غم
مرے سینے کے اندر سو جہاں ہے

۱۱۶

مرا دل بیقرارِ آرزو ہے
مرے سینے میں برپا ھا و ھو ہے
سخن تجھ سے کروں میں ہمنشیں کیا
مجھے درپیش خود سے گفتگو ہے

## ۱۱۸

مرنج از برهمن اے واعظِ شہر
گر از ما سجدۂ پیشِ بتاں خواست
خداے ما کہ خود صورتگری کرد
بتے را سجدۂ از قدسیاں خواست

## ۱۱۹

حکیماں گرچہ صد پیکر شکستند
مقیمِ سومناتِ بود و هستند
چساں افرشتہ و یزداں بگیرند
هنوز آدم بفتراکے نہ بستند

۱۱۸

برا مت مانیو واعظ، جو مجھ سے
مصر ہے برہمن بت کو ہو سجدہ
خدا خود بھی تو صورت گر ہے جس نے
کرایا قدسیوں سے بت کو سجدہ

۱۱۹

اگرچہ توڑ چکے بت کئی حکیم خرد
یہ ہست و بوُد کے مندر میں ہیں اقامت گیر
یہ کیا فرشتہ و یزداں پہ ہاتھ ڈالیں گے
جو آدمی کو بھی اب تک نہ کرسکے نخچیر

## ۱۲۱

هزاران سال با فطرت نشستم
باو پیوستم و از خود گسستم
ولیکن سرگذشتم این دو حرف است
تراشیدم ، پرستیدم ، شکستم

## ۱۲۷

تو ای دل تا نشینی در کنارم
ز تشریفِ شهان خوشتر گلیمم
درونِ سینه‌ام باشی پس از مرگ ؟
من از دستِ تو در امید و بیمم

۱۲۱

ہزاروں سال فطرت سے نباہی
اُسے اپنایا اور اپنے کو چھوڑا
مگر میری کہانی ہے دوحرفی
تراشا بت کو، پوجا اور توڑا

۱۲۷

مرے پہلو میں جب تک تو ہے اے دل
فقیری میں شہوں سے خوش قبا ہُوں
تو ہوگا میرے سینے میں پسِ مرگ؟
اسی بیم و رجا میں مُبتلا ہُوں

## ۱۲۸

ز من گو صوفیانِ باصفا را
خداجویانِ معنی آشنا را
غلامِ همتِ آن خودپرستم
که با نورِ خودی بیند خدا را

## ۱۲۹

چو نرگس این چمن نادیده مگذر
چو بو در غنچهٔ پیچیده مگذر
ترا حق دیدهٔ روشن ترے داد
خرد بیدار و دل خوابیده مگذر

## ۱۲۸

یہ کہہ دو صوفیانِ باصفا کو
خداجویانِ معنی آشنا کو
میں اُس خودآشنا کو دل سے مانوں
جو اپنے نور سے دیکھے خدا کو

## ۱۲۹

باغ سے صورتِ نرگس نہ گزُر نادیدہ
نہ گزر غنچے میں خوشبوُ کی طرح پیچیدہ
حق نے بخشا ہے تجھے نورِ نظر ، یوُں نہ گزر
عقلِ بیدار لیے اور دلِ خوابیدہ

## ۱۳۰

تراشیدم صنم بر صورتِ خویش
بشکلِ خود خدا را نقش بستم
مرا از خود برون رفتن محال است
بهر رنگے که هستم خودپرستم

## ۱۳۳

ضمیرِ کُن فکاں غیر از تو کس نیست
نشانِ بے نشاں غیر از تو کس نیست
قدم بے باک تر نہِ در رہِ زیست
بہ پہنائے جہاں غیر از تو کس نیست

۱۳۰

تراشا میں نے بت تو اپنے جیسا
خدا کو اپنا ہم صورت بنایا
میں اپنی ذات سے چھوٹوں تو کیسے
پجاری ہوں میں ہر صورت میں اپنا

۱۳۳

ضمیرِ کُن فکاں گر ہے تو تُو ہے
نشانِ بے نشاں گر ہے تو تُو ہے
قدم بے باک رکھ راہِ جہاں میں
اگر کوئی جہاں میں ہے تو تُو ہے

## ۱۳۴

زمین خاکِ درِ میخانهٔ ما
فلک یک گردشِ پیمانهٔ ما
حدیثِ سوز و سازِ ما دراز است
جهان دیباچهٔ افسانهٔ ما

## ۱۳۵

سکندر رفت و شمشیر و علم رفت
خراجِ شهر و گنجِ کان و یم رفت
امم را از شهان پائنده تر دان
نمی بینی که ایران ماند و جم رفت؟

۱۳۴

زمیں ہے خاک میرے میکدے کی
فلک گردش ہے میرے جامِ مے کی
بہت گھمبیر سوز و ساز میرا
جہاں تو ایک سُر ہے میری لے کی

۱۳۵

سکندر کا عَلم باقی نہیں ہے
سپہ، دولت، حشم باقی نہیں ہے
ہیں قومیں بادشاہوں سے قوی تر
کہ ایراں ہے پہ جم باقی نہیں ہے

## ۱۳۸

مرا از پردهٔ ساز آگهی نیست
ولے دانم نواے زندگی چیست
سرودم آنچناں در شاخساراں
گل از مرغ چمن پرسد که این کیست

## ۱۴۱

عجم از نغمه‌ام آتش بجان است
صداے من دراے کاروان است
حدی را تیزتر خوانم چو عرفی
که ره خوابیده و محمل گران است

## ۱۳۸

میں نا واقف سہی از پردۂ ساز
مگر واقف ہُوں رازِ زندگی سے
چمن میں اس طرح نغمہ سرا ہوں
کہ گل بلبل سے میرا پوچھتا ہے

## ۱۴۱

مری لے سے عجم آتش بجاں ہے
صدا میری درائے کارواں ہے
حدی کو تیز پڑھتا ہوں جوں عرفی
کہ رہ خاموش اور محمل گراں ہے

۱۴۳

مرا مثلِ نسیم آواره کردند
دلم مانندِ گل صد پاره کردند
نگاهم را که پیدا هم نه‌بیند
شهیدِ لذّتِ نظاره کردند

۱۴۹

رمیدی از خداوندانِ افرنگ
ولے بر گور و گنبد سجده پاشی
به لالائی چنان عادت گرفتی
ز سنگِ راه مولاے تراشی

۱۴۳

مُجھے کیا ہے مثالِ نسیم آوارہ
کیا ہے صورتِ گل میرے دل کو صد پارہ
مری نگہ کو، کہ ظاہر بھی جو نہ دیکھ سکے
بنا دیا ہے شہیدِ نشاطِ نظّارہ

۱۴۹

خداوندانِ افرنگی کو چھوڑا
تو پیشِ گور و گنبد سر جھکایا
تجھے وہ لت پڑی ہے چاکری کی
کہ سنگِ راہ کو مولا بنایا

۱۵۲

بجانِ من که جان نقشِ تن انگیخت
هوای جلوه این گلُ را دوُرو کرد
هزاران شیوه دارد جانِ بیتاب
بدن گردد چو با یک شیوه خُو کرد

۱۶۲

مرا ذوقِ سخن خوں در جگر کرد
غبارِ راه را مشتِ شرر کرد
بگفتارِ محبت لب کشودم
بیاں این راز را پوشیده تر کرد

۱۵۲

مری جاں میں کہ تن ہے نقش جس کا
دکھاوے کی لگن سے دو رُخی ہے
یہ جاں رکھتی ہے شیوہ سو طرح کا
جو یک شیوہ بنی تو تن بنی ہے

۱۶۲

مرے ذوقِ سخن سے خوں جگر ہے
غبارِ راہ اب مشتِ شرر ہے
بیانِ رازِ الفت لب پہ آیا
جو پوشیدہ تھا اب پوشیدہ تر ہے

# گُلِ نخستینْ

هنوز هم نفسے در چمن نمی بینم
بہار می رسد و من گلِ نخستینم

به آبجو نگرم خویش را نظاره کنم
باین بہانه مگر روے دیگرے بینم

بخامهٔ که خطِ زندگی رقم زده است
نوشته اند پیامے به برگِ رنگینم

دلم به دوش و نگاهم به عبرتِ امروز
شہیدِ جلوهٔ فردا و تازه آئینم

ز تیره خاک دمیدم قباے گل بستم
وگرنه اخترِ واماندهٔ ز پروینم

# گُلِ نخستیں

ابھی چمن میں مرا ہم نفس نہیں کوئی
کہ میں بہار کے موسم کا اوّلیں گل ہوں

میں دیکھتا ہوں کسی آبجو میں عکس اپنا
کہ اس بہانے کسی دوسرے کا منہ دیکھوں

اسی قلم نے جو کرتی ہے زندگی تحریر
پیام یہ بھی مری پنکھڑی پہ لکھا ہے

ہے دل میں کل تو نگاہوں میں آج کا انجام
خیال میں کوئی تدبیرِ روزِ فردا ہے

ہوں میں بھی اخترِ پرویں نژاد گو میں نے
ابھر کے خاک سے گلُ کا لباس پہنا ہے

## دعا

اے که از خمخانهٔ فطرت بجامم ریختی
ز آتشِ صهبائے من بگداز مینائے مرا

عشق را سرمایه ساز از گرمیٔ فریادِ من
شعلهٔ بیباک گردان خاکِ سینائے مرا

چون بمیرم از غبارِ من چراغِ لاله ساز
تازه کن داغِ مرا ، سوزان بصحرائے مرا

# دعا

اے کہ تو نے مجھ کو بخشی ہے خم فطرت سے مے
ہاں اسی مے کی تپش پگھلائے پیمانہ مرا

ذرّہ ذرّہ میرے تن کا شعلۂ بیباک ہو
تیز ہو میری نوا سے عشقِ مستانہ مرا

خاکِ تربت سے مری روشن چراغِ لالہ کر
میرے دل کے داغ سے تاباں ہو ویرانہ مرا

# هلالِ عید

نتواں ز چشمِ شوق رمید اے هلالِ عید
از صد نگه براهِ تو دامے نهاده اند

بر خود نظر کشا ز تهی دامنی مرنج
در سینهٔ تو ماهِ تمامے نهاده اند



# هلالِ عید

تو چشمِ شوق سے نہ بچے گا ہلالِ عید
رہ میں تری ہزار نگاہوں کا دام ہے

اپنے کو دیکھ ، اپنی تہی دامنی نہ دیکھ
سینے میں تیرے جلوۂ ماہِ تمام ہے



# تسخیرِ فطرت

## میلادِ آدم

نعره زد عشق که خونیں جگرے پیدا شد
حسن لرزید که صاحب نظرے پیدا شد

فطرت آشفت که از خاکِ جہانِ مجبور
خود گرے ، خود شکنے ، خود نگرے پیدا شد

خبرے رفت ز گردوں به شبستانِ ازل
حذر اے پردگیاں پرده درے پیدا شد

آرزو بیخبر از خویش بآغوشِ حیات
چشم وا کرد و جہانِ دگرے پیدا شد

زندگی گفت که در خاک تپیدم همه عمر
تا ازیں گنبدِ دیرینه درے پیدا شد

# تسخیرِ فطرت

## میلادِ آدم

عشق للکارا کہ اِک خونیں جگر پیدا ہوا
حُسن لرزاں تھا کہ اِک صاحب نظر پیدا ہوا

تھی پریشاں فطرت اس خاکِ جہانِ زار سے
ایک خودگر، خودشکن، اِک خودنگر پیدا ہوا

آسمانوں سے خبر پہنچی ازل کے صحن میں
دیکھنا پردہ نشینو، پردہ در، پیدا ہوا

گود میں ہستی کے خود سے بے خبر تھی آرزو
خواب سے چونکی تو عالم ہی دگر پیدا ہوا

زندگی بولی، تڑپتے عمر گزری خاک میں
تب کہیں اِس گنبدِ دیریں میں در پیدا ہوا

## آدم از بهشت بیرون آمده می گوید

چه خوش است زندگی را همه سوز و ساز کردن
دلِ کوه و دشت و صحرا به دمے گداز کردن

ز قفس درے کشادن به فضاے گلستانے
رهِ آسماں نوردن به ستاره راز کردن

بگدازهاے پنهاں ، به نیاز هاے پیدا
نظرے ادا شناسے بحریمِ ناز کردن

گہے جز یکی ندیدن به هجومِ لاله زارے
گہے خارِ نیش زن را ز گل امتیاز کردن

همه سوزِ نا تمامم ، همه دردِ آرزویم
بگماں دهم یقین را که شهیدِ جستجویم

# آدم بہشت سے باہر آتے ہیں

عجب مزہ ہو جو ہستی کو سوز و ساز کریں
نفس نفس سے دلِ دشت و کوہ گداز کریں

قفس سے راہ نکالیں فضائے گلشن کی
رہِ فلک میں ستاروں سے ساز باز کریں

لیے گدازِ نہاں بھی، نیازِ پیدا بھی
ادا شناس نظر سوئے بامِ ناز کریں

کبھی چمن میں ہر اِک ایک سا نظر آئے
تو گاہ خار میں اور گُل میں امتیاز کریں

میں کہ سوزِ نارسا ہوں، میں کہ دردِ آرزو ہوں
میں یقیں گماں پہ واروں کہ شہیدِ جستجو ہوں

# نوائے وقت

خورشید به دامانم ، انجم به گریبانم
در من نگری هیچم ، در خود نگری جانم
در شهر و بیابانم در کاخ و شبستانم
من دردم و درمانم ، من عیشِ فراوانم
من تیغِ جهان سوزم ، من چشمهٔ حیوانم

چنگیزی و تیموری ، مشتے ز غبارِ من
هنگامهٔ افرنگی ، یک جسته شرارِ من
انسان و جهانِ او ، از نقش و نگارِ من
خونِ جگرِ مردان ، سامانِ بهارِ من
من آتشِ سوزانم ، من روضهٔ رضوانم

# نوائے وقت

خورشید بہ داماں ہوں ، انجم بہ گریباں ہوں
میں ہیچ ہوں گر دیکھو ، دیکھو تو تری جاں ہوں
ہوں شہر و بیاباں میں ، در بزم و شبستاں ہوں
میں درد بھی درماں بھی ، میں عیشِ فراواں ہوں
میں تیغِ جہاں سوزاں ، میں چشمۂ حیواں ہوں

چنگیزی و تیموری ہے مشتِ غبار اپنا
ہنگامۂ افرنگی اک جستہ شرار اپنا
انساں کا جہاں سارا ، ہے نقش و نگار اپنا
خونِ جگرِ مرداں ، سامانِ بہار اپنا
میں آتشِ سوزاں ہوں ، میں روضۂ رضواں ہوں

آسوده و سیّارم ، این طرفه تماشا بین
در بادهٔ امروزم ، کیفیتِ فردا بین
پنهان به ضمیرِ من ، صد عالمِ رعنا بین
صد کوکبِ غلطان بین ، صد گنبدِ خضرا بین

من کسوتِ انسانم ، پیراهنِ یزدانم

تقدیر فسونِ من ، تدبیر فسونِ تو
تو عاشقِ لیلائے ، من دشتِ جنونِ تو
چون روحِ روان پاکم ، از چند و چگونِ تو
تو رازِ درونِ من ، من رازِ درونِ تو

از جانِ تو پیدایم ، در جانِ تو پنهانم

ساکن بھی ہوں گرداں بھی کیا طرفہ تماشا ہے
امروز کے شیشے میں کیفیتِ فردا ہے
پنہاں مرے سینے میں سو عالمِ رعنا ہے
سو کوکبِ غلطاں ہیں، سو گنبدِ خضرا ہے

میں کسوتِ انساں ہوں، پیراہنِ یزداں ہوں

تقدیر فسوں میرا، تدبیر فسوں تیرا
تو عاشقِ لیلیٰ ہے، میں دشتِ جنوں تیرا
میرے لیے لا حاصل، یہ چند و چگوں تیرا
تو رازِ دروں میرا، میں رازِ دروں تیرا

پیدا ہوں تری جاں سے، جاں میں تری پنہاں ہوں

من رهرو و تو منزل، من مزرع و تو حاصل
تو سازِ صد آهنگے، تو گرمیٔ ایں محفل
آوارۂ آب و گِل! دریاب مقامِ دل
گنجیده به جامے بیں ایں قلزمِ بے ساحل

از موجِ بلندِ تو سر بر زده طوفانم



میں رہرو ہوں تو منزل ، میں کھیت ہوں تو حاصل
تُو ساز ہے سو سُر کا ، گرماتا ہے ہر محفل
آوارۂ آب و گِل ، آ دیکھ مقامِ دل
اک جام میں سمٹا ہے ، یہ قلزمِ بے ساحل

تو موجِ بلند اس کی ، میں ورطۂ طوفاں ہوں

## حیاتِ جاوید

گمان مبر که بپایان رسید کارِ مغان
هزار بادهٔ ناخورده در رگِ تاک است

چمن خوش است ولیکن چو غنچه نتوان زیست
قبای زندگیش از دمِ صبا چاک است

اگر ز رمزِ حیات آگهی، مجوی و مگیر
دلی که از خلشِ خارِ آرزو پاک است

بخود خزیده و محکم چو کوهساران زی
چو خس مزی که هوا تیز و شعله بیباک است

# حیاتِ جاوید

گماں نہ کر کہ ہوا ختم کاروبارِ مغاں
ہزار بادۂ نوشیدنی ہے در رگِ تاک

چمن ہے خوب پہ غنچے کی طرح کیا جینا
دمِ صبا سے ہے جس کی قبائے ہستی چاک

ہے رمزِ زیست سے واقف اگر، تو کر نہ قبول
وہ دل کہ ہے خلشِ خارِ آرزو سے پاک

رہ اپنی ذات پہ محکم تو کوہسار صفت
نہ مثلِ خس کہ ہوا تیز شعلہ ہے بیباک

# زندگی

شبی زار نالید ابرِ بهار
که این زندگی گریهٔ پیهم است

درخشید برقِ سبک سیر و گفت
خطا کردهٔ، خندهٔ یکدم است

ندانم به گلشن که بُرد این خبر
سخنها میانِ گل و شبنم است

# زندگی

کہا یہ رات کو ابرِ بہار نے رو کر
یہ زندگی ہے فقط ایک گریۂ پیہم

چمک کے برقِ سبک سیر نے جواب دیا
غلط! حیات کا مقصد ہے خندۂ یکدم

نہ جانے کس نے خبر گلستاں میں پہنچائی
کہ جب سے بیٹھے ہیں سر جوڑ کر گل و شبنم

# سرودِ انجم

هستیٔ ما نظامِ ما
مستیٔ ما خرامِ ما
گردشِ بے مقامِ ما
زندگیٔ دوامِ ما
دورِ فلک بکامِ ما مے نگریم و مے رویم

جلوه گهِ شهود را
بتکدهٔ نمود را
رزمِ نبود و بود را
کشمکشِ وجود را
عالمِ دیر و زود را ، مے نگریم و مے رویم

# سرودِ انجم

ہستی مری ، مرا نظام
مستی مری ، مرا خرام
ہے اسی دورِ بے مقام
سے مری ہستیٔ دوام
دورِ فلک سے شاد کام میں دیکھتا چلا گیا

جلوہ گۂ شہود کو
بت کدۂ نمود کو
رزمِ نبود و بود کو
کشمکشِ وجود کو
عالمِ دیر و زود کو میں دیکھتا چلا گیا

گرمیٔ کارزار ها
خامیٔ پخته کار ها
تاج و سریر و دار ها
خواریٔ شهر یار ها
بازیٔ روزگار ها ، مے نگریم و مے رویم

خواجه ز سروری گذشت
بنده ز چاکری گذشت
زاری و قیصری گذشت
دورِ سکندری گذشت
شیوهٔ بت گری گذشت ، مے نگریم و مے رویم

گرمیٔ کارزار بھی
خامیٔ پختہ کار بھی
تاج و سریر و دار بھی
خواریٔ شہریار بھی
بازیٔ روزگار بھی میں دیکھتا چلا گیا

آقا کی سروری گئی
بندے کی چاکری گئی
زاری و قیصری گئی
شانِ سکندری گئی
رسمِ صنم گری گئی میں دیکھتا چلا گیا

خاک خموش و درخروش
سست نهاد و سخت کوش
گاه به بزمِ ناؤ نوش
گاه جنازۂ به دوش
میرِ جہان و سفتہ گوش ! مے نگریم و مے رویم

تو به طلسمِ چون و چند
عقلِ تو در کشاد و بند
مثلِ غزاله در کمند
زار و زبون و درد مند
ما به نشیمنِ بلند، مے نگریم و مے رویم

خاکِ خموش کا خروش
سست نہاد و سخت کوش
ہے کبھی بزمِ ناؤ نوش
اور کبھی میّتیں بدوش
شاہ و غلام سفتہ گوش، میں دیکھتا چلا گیا

تیری خرد کے چون وچند
کشمکشِ کشاد و بند
مثلِ غزالاں در کمند
زار و زبون و دردمند
میں بہ نشیمنِ بلند، میں دیکھتا چلا گیا

پردہ چرا؟ ظہور چیست؟
اصلِ ظلام و نور چیست
چشم و دل و شعور چیست؟
فطرتِ ناصبور چیست؟
این همه نزد و دور چیست؟ مے نگریم و مے رویم

بیشِ تو نزدِ ما کمے
سالِ تو پیشِ ما دمے
اے بکنارِ تو یمے
ساختۂ بہ شبنمے
ما بتلاشِ عالمے، مے نگریم و مے رویم

پردہ ہے کیا ظہور کیا
تیرگی کیا ہے نور کیا
چشم و دل و شعور کیا
فطرتِ ناصبور کیا
یہ سبھی نزد و دور کیا ، میں دیکھتا چلا گیا

تیرا ہے بیش میرا کم
سال ترا ، مرا ہے دم
شبنم کو سمجھا جامِ جم
رکتے نہیں مرے قدم
پاؤں کوئی جہاں نیا ، میں دیکھتا چلا گیا

# نسیمِ صبح

ز روے بحر و سرِ کوهسار می آیم
و لیک می نشناسم که از کجا خیزم

دهم به غمزده طائر پیامِ فصلِ بهار
تهِ نشیمنِ او سیمِ یاسمن ریزم

به سبزه غلطم و بر شاخِ لاله می پیچم
که رنگ و بو ز مساماتِ او بر انگیزم

خمیده تا نشود شاخِ او ز گردشِ من
به برگِ لاله و گل نرم نرمک آویزم

چو شاعرے ز غمِ عشق در خروش آید
نفس نفس به نواهاے او در آمیزم !

# نسیمِ صبح

میں روئے بحر و سرِ کوہسار سے گزری
پہ بے خبر ہوں کہ اٹھ کر کہاں سے آتی ہوں

سنا کے طائرِ غمگیں کو فصلِ گل کا پیام
میں اس کے پاؤں میں پھولوں کا زر بچھاتی ہوں

لپٹ کے پھول سے سبزے کو گود میں لے کر
میں رنگ و بُو کو فضاؤں میں کھینچ لاتی ہوں

لچک نہ جائے کمر اس کی شاخِ نازک کی
میں برگِ لالہ اس انداز سے جھلاتی ہوں

غزل سرا ہو غمِ عشق میں کبھی شاعر
تو جا کے اس کی صدا سے صدا ملاتی ہوں

# کرمِ کتابی

شنیدم شبے در کتب خانۂ من
به پروانه می گفت کرمِ کتابی

باوراقِ سینا نشیمن گرفتم
بسے دیدم از نسخۂ فاریابی

نفهمیده ام حکمتِ زندگی را
همان تیره روزم ز بے آفتابی

نکو گفت پروانۂ نیم سوزے
که این نکته را در کتابے نیابی

تپش می کند زنده تر زندگی را
تپش می دهد بال و پر زندگی را

# کرمِ کتابی

کتابوں کے کمرے میں میں نے سنا ہے
یہ کہتا تھا اک رات کرمِ کتابی

بہت میں نے چھانے ہیں اوراقِ سینا
ہیں ازبر کئی نسخۂ فاریابی

نہ سمجھا مگر حکمتِ زندگی کو
ہیں تیرہ مرے دن ز بے آفتابی

کہا اس سے پروانۂ نیم جاں نے
سنو مجھ سے نکتہ نہیں یہ کتابی

تپش نے کیا زندہ تر زندگی کو
تپش نے دیے بال و پر زندگی کو

# قطرهٔ آب

مرا معنیٔ تازهٔ مدعا ست
اگر گفته را بازگویم رواست

''یکے قطرہ باران ز ابرے چکید
خجل شد چو پہنائے دریا بدید

که جائے که دریا ست من کیستم
گر او هست حقّا که من نیستم''

و لیکن ز دریا برآمد خروش
ز شرمِ تنک مایگی رو مپوش

# قطرۂ آب

میرا مقصود ہے ایک مضموں نیا
گرچہ دُہرا رہا ہوں کسی کا کہا

ابر سے ایک بارش کا قطرہ گرا
آ کے دیکھا جو دریا ، ہراساں ہوا

یہ ہے دریا تو کیا چیز ہوں میں بھلا
اس کے آگے مری ننھی ہستی ہے کیا

آئی دریا سے آواز اے بے خبر
اس تنک مایگی پر نہ کر تو نظر

تماشائے شام و سحر دیدۂ
چمن دیدۂ ، دشت و در دیدۂ

بہ برگِ گیاہے ، بدوشِ سحاب
درخشیدی از پرتوِ آفتاب

گہے ہمدمِ تشنہ کامانِ راغ
گہے محرمِ سینہ چاکانِ باغ

گہے خفتہ در تاک و طاقت گداز
گہے خفتہ در خاک و بے سوز و ساز

تو نے دیکھا تماشاے شام و سحر
تو نے دیکھے چمن ، دشت اور بحر و بر

بہ برگِ گیاہ اور بدوشِ سحاب
تجھ کو چمکا گیا پرتوِ آفتاب

کبھی ہمدمِ تشنہ کامانِ راغ
کبھی محرمِ سینہ چاکانِ باغ

کبھی تاک میں تو ہے طاقت گداز
کبھی خاک میں خفتہ بے سوز و ساز

ز موجِ سبک سیرِ من زادهٔ
ز من زادهٔ در من افتادهٔ

بیاسای در خلوتِ سینه ام
چو جوهر درخش اندر آئینه ام

گهر شو در آغوشِ قلزم بزی
فروزان تر از ماه و انجم بزی

میری موجِ سبک سیر سے تو اُٹھا
میرے سینے سے اُٹھ کر وہیں آ گرا

پھر سے آرام کر تو مرے سینے میں
مثلِ جوہر چمک میرے آئینے میں

گہُر بن کے آغوشِ قُلزم میں جی
ماہ و انجم سے روشن ہو ہستی تری

# محاوره مابین خدا و انسان

## خدا

جهان را ز یک آب و گِل آفریدم
تو ایران و تاتار و زنگ آفریدی

من از خاک پولادِ ناب آفریدم
تو شمشیر و تیر و تفنگ آفریدی

تبر آفریدی نهالِ چمن را
قفس ساختی طائرِ نغمه زن را



# خدا اور انسان

## خدا

میں نے اِک مٹی سے یہ سارا جہاں پیدا کیا
تو نے قفقاز و تتار و سیستاں پیدا کیے

میں نے اِس مٹی سے فولادِ گراں پیدا کیا
تو نے شمشیر و تبر، تیر و سناں پیدا کیے

تیرا تیشہ نہالِ چمن کے لیے
اور قفس طائرِ نغمہ زن کے لیے

## انسان

تو شب آفریدی چراغ آفریدم
سفال آفریدی ایاغ آفریدم

بیابان و کهسار و راغ آفریدی
خیابان و گلزار و باغ آفریدم

من آنم که از سنگ آئینه سازم
من آنم که از زهر نوشینه سازم

## انسان

رات پیدا تو نے کی، پیدا کیا میں نے چراغ
خاک پیدا تو نے کی، پیدا کیا میں نے ایاغ

تیری قدرت نے بنائے کوہ و صحرا دشت و راغ
میری محنت نے بنائے گلشن و گلزار و باغ

سنگ سے میں نے آئینہ پیدا کیا
زہر سے میں نے نوشینہ پیدا کیا



# تنہائی

به بحر رفتم و گفتم به موجِ بیتابے
همیشه در طلب استی چه مشکلے داری؟
هزار لولوے لالاست در گریبانت
درونِ سینه چو من گوهرِ دلے داری؟

تپید و از لبِ ساحل رمید و هیچ نگفت

بکوه رفتم و پرسیدم این چه بیدردی است
رسد بگوشِ تو آه و فغانِ غم زدهٔ؟
اگر به سنگِ تو لعلے ز قطرهٔ خون است
یکے درآ بسخن با منِ ستم زدهٔ

بخود خزید و نفس درکشید و هیچ نگفت

# تنہائی

یہ جا کے بحر میں اک موج سے کہا میں نے
تجھے ہے کس کی طلب ، کس طرح کی مشکل ہے؟
ہزار موتی ہیں گرچہ ترے گریباں میں
یہ تیرے سینے میں میرا سا گوہرِ دل ہے؟

مچل کے موج نے رستہ لیا ، یہ کچھ نہ کہا

یہ جا کے کوہ سے میں نے کہا کہ اے بے درد
تو روز سنتا ہے آفت زدوں کی آہ و بکا
جو تیرے سنگ میں اک لعلِ قطرۂ خوں ہے
تو مجھ غریب کی سن ، آج کچھ مجھے بھی سنا

وہ دم بخود مجھے دیکھا کیا ، یہ کچھ نہ کہا

رهِ دراز بریدم ز ماه پرسیدم
سفر نصیب! نصیبِ تو منزلے است که نیست؟
جهان ز پرتوِ سیمای تو سمن زارے
فروغِ داغِ تو از جلوۂ دلے است که نیست؟

سوے ستاره رقیبانه دید و هیچ نگفت

شدم بحضرتِ یزدان گذشتم از مه و مهر
که در جهانِ تو یک ذرّه آشنایم نیست
جهان تہی ز دل و مشتِ خاکِ من همه دل
چمن خوش است ولے درخورِ نوایم نیست

تبسّمے به لبِ او رسید و هیچ نگفت

میں اور دور گیا جا کے ماہ سے پوچھا
سفر نصیب ، ہے منزل کوئی تری کہ نہیں
جہاں پہ بکھری ہے چاندی تری ضیاؤں کی
ہے تیرے داغ میں دل جلوہ گر کوئی کہ نہیں

وہ اپنے تاروں کو تکتا رہا ، پہ کچھ نہ کہا

گیا میں سب سے گزر کر حضورِ یزداں میں
کہا جہاں میں مرا آشنا نہیں کوئی
ہے دل کا قحط یہاں اور میں سراپا دل
ترے چمن میں نہیں درخورِ نوا کوئی

وہ لائے لب پہ تبسم ذرا پہ کچھ نہ کہا

# شبنم

گفتند فرود آئے ز اوجِ مه و پرویز
بر خود زن و با بحرِ پُر آشوب بیامیز

با موج در آویز
نقشِ دگر انگیز
تابنده گهر خیز

من عیشِ هم آغوشیِ دریا نه خریدم
آن باده که از خویش رباید نچشیدم

از خود نه رمیدم
ز آفاق بریدم
بر لاله چکیدم

